محاسب نے نایک رام کے تیوریوں سے بھانپ لیا کہ اب یہ چھینا لئے بغیر نہ چھوڑے گا۔ چپکے سے پچیس روپے نکال کر اُن کے ہاتھ دے دیئے اور بولا "پنڈت۔ اب دیا کرو۔ زیادہ نہ ستاؤ"۔

نایک رام نے روپے مٹھی میں کئے اور بولے۔ "لو بچہ۔ اب کسی کو نہ ستانا۔ میں تمہاری ٹوہ میں رہوں گا"۔

نایک رام چلے گئے تو محاسب نے دل میں کہا "لے جاؤ۔ سمجھ لیں گے کہ خیرات کیا"۔

کنور بھرت سنگھ اُس وقت دیوان خانہ کے دروازہ پر کھڑے تھے۔ آج ہوا کے ٹھنڈے جھونکوں میں لطف نہ تھا۔ آسمان پر چمکتے ہوئے ستارے طنزیہ نگاہوں کی طرح دل میں کھٹکتے تھے۔ سامنے درختوں کے کنج میں سے ونے سنگھ کی خیالی صورت۔ تاریک و دردناک آواز کی طرح لرزاں اور دھوئیں کی طرح پریشان۔ یوں نکلتی ہوئی معلوم ہوئی جیسے کسی دُکھ بھرے دل سے آہ کی صدا نکلتی ہے۔ کنور صاحب کئی منٹ تک کھڑے روتے رہے۔ ونے کے لئے اِن کے دل سے اس طرح دعائیں نکل رہی تھیں۔ جیسے ملے الصباح گوشہ افق سے طلوع ہوتے ہوتے آفتاب کی ہلکی ٹھنڈی اور خوشگوار کرنیں نکلتی ہیں۔



مسلم پرنٹنگ پریس لاہور میں باہتمام عبدالمجید سالک مینیجر چھپا۔ اور سید حسن علی پبلشر نے دارالاشاعت پنجاب لاہور